## (۸۰) دُرودِ نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلم

حضرت ابو سعید خدری رضؓ سے روایت ہے کہ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ پر درود و سلام بھیجنا تو ہمیں معلوم ہو چکا ہے اب ہم درود کس طرح پڑھیں تو حضور نے فرمایا کہ یوں پڑھو یعنی مندرجہ ذیل دُرود پاک آپ نے پڑھا۔ (بخاری شریف جلد سوم) یہ درود بھی ایک طرح کا درود ابراہیمی ہے جو حضور نے پڑھنے کی تلقین کی ہے۔ یہ درود بھی فیوض و برکات کا منبع ہے جس طرح دوسرے درود شریف ہیں لہٰذا فیوض و برکات اور آخرت میں انجام بخیر کے لیے اس درود پاک کا پڑھنا بہت اکسیر ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ

اے اللہ اپنے بندے اور رسول سیدنا محمد پر درود نازل فرما جیسا کہ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى

تو نے حضرت ابراہیمؑ کی اولاد پر درود نازل فرمایا اور سیدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى

محمدؐ اور آل سیدنا محمد پر برکت نازل فرما جس طرح تو نے حضرت ابراہیمؑ کی

اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ ط

اولاد پر برکت نازل فرمائی